

# سیرت انسائیکلوپیڈیا

رہبرِ انسانیت سیدنا محمد رسول اللہ ﷺ قیامت تک آنے والے انسانوں کے لیے "اسوۂ حسنہ" ہیں۔ آپ ﷺ کی اتباع کیے بغیر دنیا و آخرت میں کوئی کامیابی نصیب نہیں ہوسکتی۔ اسی لیے آپ ﷺ کی ذاتِ بابرکات اور عظیم کارناموں پر سب سے زیادہ کتابیں لکھی گئی ہیں۔ کتبِ سیرت کے اس ہجوم نجوم میں دارالسلام کا زیرِنظر سیرت انسائیکلوپیڈیا "اللؤلؤ المکنون" اپنی نوعیت کا نہایت منور، منفرد اور ممتاز علمی و تحقیقی ارمغانِ عقیدت ہے۔ ان شاء اللہ آپ کو اس کے مطالعے سے رسالت مآب ﷺ کی مقدس زندگی کے ہر گوشے کے بارے میں علم و بصیرت کی بھرپور روشنی ملے گی۔

یہ سیرت انسائیکلوپیڈیا کی چوتھی جلد ہے۔ اس کا آغاز اُس منفرد واقعے سے ہوتا ہے جب رسالت مآب ﷺ کو مسجد حرام سے مسجد اقصیٰ تک اور وہاں سے آسمانوں کی سیر کے لیے لے جایا گیا جہاں آپ کو جنت اور دوزخ کے مناظر دکھائے گئے اور امتِ مسلمہ کے لیے پانچ نمازوں کا تحفہ عطا ہوا۔ اس کے بعد آپ بیعات عقبہ، صحابۂ کرام رضی اللہ عنہم اور رسول اللہ ﷺ کی ہجرت مدینہ کے ایمان افروز انقلابی واقعات پڑھیں گے۔ فضائل مدینہ سے آگاہ ہوں گے، پھر مسلمانوں کے دینی، دفاعی، سیاسی اور سماجی مرکز کی حیثیت سے مسجد نبوی کی تعمیر کے روح پرور مناظر جلوہ نما ہوں گے۔ بعد ازاں آپ کو اذان کے آغاز کا پس منظر معلوم ہوگا۔ پھر آپ انصار مدینہ اور مہاجرین کے مابین مواخات کی وہ منفرد سرگزشت پڑھیں گے جس کی تاریخ میں کوئی مثال نہیں ملتی۔ اِسی مواخات کی تفصیل، انصار کی رُوحِ ایثار اور مہاجرین کی خودداری و استغنا سے یہ حقیقت روشن ہوگی کہ انسان کی اصل عظمت اللہ رب العزت کے حضور عاجزی اور اللہ کے غیر سے بے نیازی ہے۔

دارالسلام
کتاب و سنت کی اشاعت کا عالمی ادارہ
DARUSSALAM
9 786035 000963